# مزارات پر عورتوں کی حاضری

مجددِ برحق اعلیٰحضرت
امام احمد رضا خاں فاضلِ بریلوی

ادارۂ تصنیفاتِ امام احمد رضا کراچی

جمل النور فی نہی النساء عن زیارۃ القبور

المعروف

# مزارات پر عورتوں کی حاضری

مُصنّف

اعلحضرت امام احمد رضا خان رحمتہ اللہ علیہ

ترجمہ و تحشیہ

مولانا محمد احمد اعظمی مصباحی

ناشر

ضیاء الدین پبلیکیشنز

جی، کے ۱۷/۴، نزد شہید مسجد کھارادر، کراچی نمبر۲،

فون نمبر:- ۲۰۱۸۲۴

نام کتاب ـــــ مزارات پر عورتوں کی حاضری

مصنف ـــــ اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

ناشر ـــــ ضیاء الدین پبلیکیشنز کراچی

قیمت ـــــ

ملنے کا پتہ :-

ضیاء الدین پبلیکیشنز

نزد شہید مسجد جی، کے ۱۷/۴، کھارادر کراچی ۲

# فہرست

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|

# اعلیٰحضرت کی فقیہانہ شان

از:- رشحاتِ قلم، علامہ محمّد اعظم سعیدی

---

جس وقت مجھے یہ کام سونپا کہ میں "حمل النور فی نہی النساء عن زیارۃ القبور" پر ابتدائیہ لکھوں تو اس وقت میں اپنی ایک کتاب کی دیکھ بھال میں مصروف تھا. مگر اِدھر سے یہ اصرار بھی تھا کہ یہ ابتدائیہ تحریر کر کے دُوسرے دن واپس کر دوں. جب کہ اعلیٰحضرت رضی اللہ عنہ کی کسی تحریر پر ابتدائیہ لکھنا جوئے شیر لانے کے مترادف ہے. اعلیٰحضرت کی درجن بھر کتابوں کے نئے ایڈیشن چونکہ فقیر کی دیکھ بھال میں نِکلے ہیں اس لیئے مجھے آپ کے قلم اور تحقیق کے رنگ سے کچھ واقفیت حاصل ہو گئی تھی. پھر بھی آپ کی فی البدیہہ تحریر پر سوچ سمجھ کر لکھنا اور وہ بھی مجھ جیسے بے علم کے قلم سے...... بہر حال دو دن کی مہلت طلب کی اور تیسرے دن ابتدائیہ لکھ کر دینے کا وعدہ کیا مگر بقول خواجہ غلام فرید علیہ الرحمۃ :- "تھیسی او ہا جیہڑھی رب گینڑیں"

ابتدائیے کا مسوّدہ اور چند دیگر قیمتی کاغذات و قلمی مسودے گاڑی سے کہیں گر گئے. میرے اندر خامی یہ ہے کہ میرا رف اور فیئر ایک ہی ہوتا ہے. مسوّدات کی گمشدگی پر ذہنی طور پر بہت پریشان ہوا اور قلبی ملال بھی ہوا. اب یہ ابتدائیہ دوبارہ قلم برداشتہ لکھ رہا ہوں. یعنی بہت عجلت میں اور مجھے تسلیم ہے کہ میں ابتدائیے لکھنے کا حق ادا نہیں کر سکا. اس کی وجہ صرف اور صرف قلتِ وقت اور تقاضائے بروقت ہے.

اعلیٰحضرت مولانا شاہ احمد رضا خان فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی فقیہانہ شان مسلّم ہے اور اس میں مجددانہ اور محققانہ رنگ واضح اور عیاں ہے۔ فقیہہ میں ایک خوبی یہ ہوتی ہے کہ وہ نفس مسئلہ میں تشریح و توضیح اور تحقیق کے ہر زاویہ کو زیرِ نظر رکھتے ہیں۔ نیز مسئلہ کے شرح و بسط کے بیان میں اس کے معاشرتی حسن و قبح کو بھی مدِ نظر رکھتے ہیں۔ جب کہ مفتی اس کے برعکس صرف نفس مسئلہ کی توضیح کرتا ہے۔

فقہ میں خصوصاً اعلیٰحضرت علیہ الرحمۃ کے تبحرِ علمی کے تو اغیار بھی قائل ہیں لیکن بعض باتیں ایسی ہیں کہ جنہیں عاقبت نااندیش یاروں اور اغیاروں نے مل کر اعلیٰحضرت فاضل بریلوی کے کھاتے میں ڈال دی ہیں۔ جبکہ آپ ان باتوں کے اتنے ہی سخت مخالف تھے جتنے کہ اغیار کے تصور میں بھی نہ تھا بہت سی بدعات اور امور ایسے ہیں کہ جن کو اعداء نے اعلیٰحضرت سے منسوب کر دیا اور اس کی آڑ لے کر اہلِ سنّت کو طعن و تشنیع کا نشانہ بنایا گیا۔ حالانکہ وہ امور اہلِ سنت کے معمول نہ تھے۔ صرف جہلاء کی خرافات تھے یا ان کی ظنی عقیدت کے منتہا تھے۔

اس سلسلے میں شیدایانِ اعلیٰحضرت سوچ رہے تھے کہ اب کیا کیا جائے اور ان الزامات کا منہ توڑ جواب کس طرح دیا جائے؟ کیونکہ اغیار تو بدعات و منکرات کے تیر اپنے ترکش سے نکال کر مشقِ تیر زنی ہم پہ کر رہے ہیں۔ حالانکہ اہلِ سنّت ان بدعات کے مجرم نہیں بلکہ صرف ملزم ہیں۔ اور الزام بھی ایسا کہ جس سے اہلسنت کا دامن بالکل منزّہ ہے۔ اسی اثناء میں ہندوستان کے مردِ مجاہد مولانا یٰسین اختر مصباحی نے کمرِ ہمت کسی اور "اعلیٰحضرت اور ردِّ بدعات و منکرات" لکھ کر اہلسنت کے لیئے بدعت کی انگشت نمائی کرنے والوں کی انگشت زنی کر دی اور انہیں یہ سوچنے پہ مجبور کر دیا کہ بدعات و منکرات کے متعلق جب مولانا احمد رضا خان کے نظریات سامنے آ چکے ہیں تو کیا اب بھی ہم ان پہ بدعتی ہونیکا الزام چسپاں کر سکتے ہیں؟

یہ لوگ (اغیار) ابھی فکر و مخمصہ میں غلطاں تھے کہ بہاول پور کے جواں فکر و جواں ہمت نوجوان محقق صاحبزادہ محمد فاروق القادری ایم اے گولڈ میڈلسٹ و سجادہ نشین گڑھی شریف کی تصنیف لطیف "اعلیحضرت اور امورِ بدعات" منظرِ عام پر آ گئی۔ جس سے طعن و تشنیع کرنے والوں کی زبانیں گنگ ہو گئیں۔ اور جو بدعات و منکرات اعلیحضرت کی طرف منسوب کر کے اہلِ سنت پر زبانِ طعن دراز کرتے تھے وہ ورطۂ حیرت میں بغلیں جھانکنے لگے اور ان کے بڑے بڑے نامور جعادری اپنی نجی محفلوں میں یہ کہتے سُنے گئے کہ مولانا احمد رضا خاں تو امورِ بدعات و منکرات کے اتنے سخت مخالف نکلے کہ ہمارے بڑے بھی بعض بدعات سے متعلق اتنی سختی کے قائل نہ تھے۔ جبکہ اعلیحضرت نے بہت پہلے اس کے خلاف فتویٰ صادر فرما دیا تھا جو کہ ۱۳۳۸ھ میں تحفہ حنفیہ کے کسی شمارے میں چھپ چکا تھا۔

زیرِ نظر کتاب "جمل النور فی نہی النساء عن زیارت القبور" جو کہ عورتوں کے لئے زیارتِ قبور کے عدم جواز میں ہے، یہ دراصل اعلیحضرت کے دو فتوے ہیں پہلا چند سطری فتویٰ تو بہ حیثیت مفتی کے عطا فرما دیا جس میں صرف نفسِ مسئلہ کی حقیقت کو نہایت ہی اختصار کے ساتھ آشکارا کیا گیا ہے مگر جب اس پر کچھ کلام کر کے مزید تشریح طلب کی گئی تو پھر آپؒ نے اس پہ بہ حیثیت مفتی کے نہیں بلکہ بحیثیت فقیہہ کے کلام فرمایا اور اس کی تمام جزئیات و ظہور پذیر ہونے والے مفاسدات پر سیرِ حاصل گفتگو فرمائی۔

زیارتِ قبور کے لیئے عورتوں کے جانے کے جواز میں اگرچہ کافی شواہد و دلائل موجود ہیں اور بعض بلکہ بیشتر متقدمین و متاخرین نے بعض احادیث و اقوال و آثارِ صحابہؓ سے بھی استفادہ کیا ہے اور حصولِ برکت کے لیئے مزاراتِ صالحین پہ عورتوں کو جانے کی رخصت دی ہے۔ مثلاً امّ المومنین حضرت

بی بی عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی روضۂ رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وسلم پر حاضری پھر سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ پہلوئے نبوی میں مدفون ہوئے تو بھی بی بی عائشہ صدیقہ بغیر کسی حجاب و پردہ کے تشریف لیجاتی تھیں۔ مگر جب حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ روضۂ اقدس میں مدفون ہوئے تو پھر ام المومنین بی بی عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا چادر اوڑھ کر قبرِ انور کی زیارت کے لیئے جاتی تھیں۔

اسی طرح کشف بزدوی میں یہ روایت بھی موجود ہے کہ اُم المومنین بی بی عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ انور کی زیارت تو ہر وقت کرتی تھیں لیکن جس وقت آپ حج پر تشریف لیجاتی تھیں تو اثنائے سفر راستے میں جب وہ مقام آتا جہاں آپ کے بھائی حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہما مدفون ہیں تو آپ اپنے بھائی کی قبر شریف پر تشریف لیجاتی تھیں نیز مشکوٰۃ شریف کی حدیث ہے بی بی عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ہمیں سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم۔ نے حکم دیا تھا کہ جب تم زیارتِ قبور کے لیئے قبرستان میں جاؤ تو پہلے اہلِ قبور کو سلام کیا کرو۔ اس کے علاوہ بھی عورت کے قبرستان یا مساجد میں جانے کے اور بھی بہت سے شواہد ہیں مشہور صحابیہ حضرت عاتکہ رضی اللہ عنہا نے جب امیر المومنین حضرت فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ سے نکاح کیا تھا تو حضرت عاتکہ رضی اللہ عنہا نے نکاح سے پہلے یہ شرط رکھی تھی کہ آپ مجھے مسجد میں جانے سے منع نہیں فرمائیں گے۔

نیز سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم نے مساجد میں صفوف نماز کی قطار میں عورت کو بعد میں رکھا ہے۔ فرمایا "خیر الصوف النساء اٰخرھا وشرّھا اولھا" مطلب یہ کہ عورتوں کی آخری صف تو خیر ہے مگر ان کی پہلی صف شر ہی شر ہے۔ اگرچہ فاروقی دور میں عورتوں کے مسجد میں داخلے پر سختی برتی گئی ہے۔ لیکن امامِ اعظم

ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کے نزدیک فجر، مغرب اور عشاء کی نمازوں کیلئے عورتوں کو مسجد میں آنے کی اجازت ہے۔ اسی طرح مسلم شریف و بخاری میں حضرت امِّ عطیہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ ہمیں جنازوں کے پیچھے پیچھے جانے سے منع فرمایا گیا تھا۔ مگر یہ نہی قطعی نہیں تھی۔

عورتوں کے مساجد میں آنے یا نہ آنے کا مسئلہ اگرچہ زیارتِ قبور سے غیر متعلق ہے مگر اس کتاب کے مطالعہ سے آپ کو معلوم ہو گا کہ اعلیٰحضرت علیہ الرحمۃ نے ان ہر دو معاملات کو باہم مربوط کیا ہے اور ایک شق کو دوسری جہت کیلئے بطورِ استناد کے استعمال فرمایا ہے۔

زیارتِ قبور کے لیئے عورتوں کی رخصت پر شواہد کے سلسلے میں مختصر سی تفصیل یہ ہے کہ صحیح مسلم شریف میں بہ روایت حضرت عبداللہ ابنِ عمر رضی اللہ عنہما ایک ایسی سند موجود ہے کہ جس سے زیارتِ قبور کے لیئے عورتوں کے جانے کا جواز ملتا ہے۔

عبدالرزاق اور امام احمد بن حنبل نے اپنی اپنی مسانید میں اس روایت کو عبداللہ ابنِ عمر کے بجائے خود حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے۔ نیز صحیح مسلم کی ایک اور روایت بھی اسی طرح کی ہے جس کی تشریح میں امام نووی علیہ الرحمۃ نے بڑی فراخ دلی سے فرمایا ہے کہ یہ روایت اس بات کا ثبوت بہم پہنچاتی ہے کہ عورتیں مزارات کی زیارت اور حصولِ برکت کے لیئے جا سکتی ہیں۔ زیارتِ قبور کے لیئے عورتوں کے جواز میں ۹ شہادتیں پیچھے گذر چکی ہیں۔ (۱۰) اسی طرح صحیح بخاری میں بھی ایک ایسی ہی روایت موجود ہے اور صاحبِ فتح الباری شارح بخاری نے اپنی تشریح میں اسی حدیث سے عورتوں کے لیئے مزارات پر حاضری دینے کو جائز قرار دیا ہے۔

۱۱، ۱۲۔ اور صحیحین یعنی مسلم و بخاری میں حضرت امِ عطیہ رضی اللہ عنہا سے مروی عورتوں کی زیارتِ قبور سے متعلق حدیث کو بطورِ استشہاد کے نقل فرمایا ہے۔

۱۳۔ بحر صاحب بحر الرائق ۱۴۔ صاحب غنیہ علامہ محقق ابراہیم حلبی ۱۵۔ امام تیمی۔
۱۶۔ تاتارخانیہ ۱۷۔ عالمگیری ۱۸۔ جامع الرموز ۱۹۔ مختار الفتاوی ۲۰۔ کشف الغطاء
۲۱۔ سراجیہ ۲۲۔ حاشیہ زبدۃ السراجیہ للمفتی محمد عبد الواحد خانپوری ۲۳۔ درمختار
۲۴۔ فتح المنان ۲۵۔ ردالمحتار ۲۶۔ منحۃ الخالق نے زیارتِ قبور کے لیئے عورتوں کے جانے کو جائز لکھا ہے۔ البتہ ردالمحتار اور منحۃ الخالق نے یہ لکھا ہے کہ بوڑھی عورتوں کو قبورِ صالحین سے برکت حاصل کرنے کی اجازت ہے مگر نوجوان عورتوں کا جانا مکروہ ہے۔ اس مؤخرالذکر جملہ سے بعض اصحاب فتاوی نے مکروہِ تحریمی مراد لیا ہے اور بعض نے مکروہِ تنزیہی اور بعض نے تو یہ کہا ہے کہ نوجوان عورت قبورِ صالحین سے برکت لینے کے لیئے نہ جائے تو بہتر ہے۔ اور اگر جائے تو کوئی مضائقہ نہیں۔

۲۷۔ مولانا فضل رسول بدایونی نے اپنی مشہور کتاب تصحیح المسائل میں ایسے سو سے زائد اقوال و شواہد جمع فرمائے ہیں جو کہ زیارتِ قبور کے لیئے عورتوں کے جانے پر جواز میں ہیں۔ اتنی ساری تفصیل عرض کرنے کا مدعا یہ تھا کہ قارئین اب جس کتاب کو پڑھنے والے ہیں ان کو معلوم ہو جائے کہ اس مسئلہ میں متقدمین و بعض متاخرین اسلاف کی کیا رائے تھی اور اعلیحضرت فاضل بریلویؒ نے ان جملہ حضراتِ فکر و عمل کی آراء سے اختلاف کیوں کیا اور اس کی بنیاد آپؒ نے کس چیز کو بنایا ہے۔

دراصل اعلیحضرت مولانا احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ نے حالات زمانہ کو مدِ نظر رکھ کر متقدمین و متاخرین اسلاف کی آراء سے اختلاف فرمایا ہے اور وہ بھی اس حسین انداز میں کہ اپنے نقطۂ نظر کی تائید میں بھی انہیں متقدمین و متاخرینِ اسلاف یا ان کے ہمعصر و ہمسر کے اقوال لائے ہیں۔ اگرچہ بظاہر یہ ایک اچھا کام تھا کہ مزاراتِ اولیائے کرام پر حاضری دیں اور ان قبورِ صالحین سے فیض و برکت کا اکتساب کریں۔ مگر اس فعل میں فی زمانہ خیر سے زیادہ شر کا اندیشہ ہے۔ آثارِ صحابہ کرام و آرائے فقہاء

و آئمہ عظام اس امر پہ شاہد ہیں کہ ایسے امور و افعال جو شرعِ اسلام میں مرّوج اور جائز تھے اور باعثِ خیر تھے مگر بعد قرنِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ان افعال سے خیر کی بجائے شر کے زیادہ پھیلنے کا اندیشہ ہوا تو صحابۂ کرام علیہم الرضوان نے ان افعال شرع سے یا تو کلّی طور پہ منع فرما دیا، یا پھر اس کی ہیئت بدل دی۔ کیونکہ ان میں حصول اصلاح و خیر کا عنصر بہت کم تھا جب کہ مفسدہ بہت زیادہ تھا۔

مثلاً زمانۂ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں عورتوں کا مساجد میں جانا درست تھا۔ جماعت کے ساتھ پانچ وقتہ نماز ادا کرنے کا انہیں بھی حکم تھا۔ بلکہ ایک وقت تو یہ مشاہدہ بھی ہوا کہ مسجدِ نبوی شریف میں مردوں کے ساتھ ساتھ جماعت میں ایک سو ستّر عورتیں بھی شریک و شامل تھیں" اسکی تفصیل اسی کتاب میں دیکھی جا سکتی ہے"۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے مقدس دور میں عورتوں کی جماعت میں حاضری کو نہ تو بُرا فرمایا اور نہ ہی کبھی منع فرمایا۔ دورِ خلافت میں بھی اسی طرح عمل رہا۔ لیکن حضرت فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے دور میں کچھ حالات تبدیل ہو گئے تو آپ کی دُوربین و دور اندیش نگاہوں نے دیکھا کہ عورتوں کا گھر سے نکلنا حصولِ خیر کے لیئے، اس میں اکتسابِ خیر کم ہے جبکہ شر فزوں تر ہے اور آپؓ نے پردے کی پابندی بلکہ چہار دیواری میں بند رہنے کا سختی سے حکم فرما دیا۔ پھر ایک مرحلہ ایسا بھی آیا کہ عورتوں کو گھر سے نکلنے اور پانچوقتہ نماز کی جماعتوں میں شرکت سے منع فرما دیا۔ پھر آپؓ کے نامور فرزند ارجمند حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کا عمل اس سے بھی زیادہ پُر شاہد ہے۔ حضرت عبداللہ ابنِ عمر رضی اللہ عنہما کے متعلق حضرت ابنِ مسعود رضی اللہ عنہما کا قول ہے جسے عینی نے جلد ۳ میں اس طرح نقل کیا ہے: وقال ابن مسعود...... وکان ابن عمر رضی اللہ عنہما یقول یحصب النساء یوم الجمعۃ یخرجھن من المسجد، ..... وکان ابراھیم النخعی التابعی یمنع نساءہ الجمعۃ والجماعۃ، جس کا مفہوم یہ ہے

کہ حضرت عبداللہ ابنِ عمر رضی اللہ عنہما جمعہ کے دن کھڑے ہو کر عورتوں کو کنکریاں مارتے تھے اور ان کو مسجد سے باہر نکال دیتے تھے۔ اسی طرح حضرت ابراہیم نخعی رضی اللہ عنہ جو کہ مشہور تابعی اور اپنے دور کے نامور فقیہہ تھے۔ اپنے گھر کی خواتین کو جمعہ و عیدین کے لیئے نہ جانے دیتے تھے اور نہ ہی پانچ وقتہ نماز کی جماعت میں شرکت کی اجازت دیتے تھے۔ ابراہیم نخعی امامِ اعظم ابوحنیفہ کے استاذ الاستاذ ہیں۔

سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی حیاتِ طیبہ میں عورتیں نمازِ جمعہ اور عیدین با جماعت پڑھتی تھیں۔ نیز بسا اوقات تو نمازِ جنازہ جو کہ فرضِ کفایہ ہے اس کی جماعت میں بھی شرکت فرماتی تھیں اور جب جنازہ اٹھتا تھا تو پیچھے پیچھے عورتیں چلتی تھیں اگرچہ بعد میں حیاتِ نبوی میں ہی جنازے کے ساتھ عورتوں کے جانے کو منع کر دیا گیا تھا مگر نماز میں شرکت کی اجازت تھی اور جمعہ و عیدین کی جماعتوں میں تو صرف شمولیت کی اجازت ہی نہ تھی۔ بلکہ بالفاظ مولانا احمد رضا خاں فاضل بریلوی "حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے نساء کو عیدین با جماعت ادا کرنے کی سخت تاکید فرمائی تھی۔ صحیح مسلم شریف و بخاری میں حضرت امام عطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی یہ روایت اسی زیرِ نظر کتاب میں موجود ہے۔ امرنا ان نخرج الحیض یوم العیدین وذات الخدور فیشھدن جماعۃ المسلمین ودعوتھم وتعتزل الحیض عن مصلاھن قالت امرأۃ یارسول اللہ.... احدانا لیس لھا جلباب قال لتلبسھا صاحبتھا من جلبابھا، امِ عطیہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں حکم صادر فرمایا تھا کہ عیدین کے روز ہم مستحاضہ عورتوں کو بھی نمازِ عید کی با جماعت ادائیگی کے لیئے گھروں سے نکالیں اور پردہ دار خواتین کو بھی نکالیں تاکہ وہ مسلمانوں کی جماعت اور ان کی دعا میں شامل و حاضر ہوں۔ جب کہ مستحاضہ عورتیں جائے نماز "عید گاہ" کے

پاس یعنی کنارہ سے کنارہ رہیں۔ دریں اثناء ایک عورت نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! ہم میں سے کچھ عورتیں ایسی بھی ہیں کہ جن کے پاس اوڑھنے کو چادر نہیں ہے۔ تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ساتھ والی اپنی چادر کا ایک حصّہ اس کو اوڑھا دے۔

اسی طرح صحیح بخاری شریف کتاب الجمعہ میں حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی یہ قول رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وسلم بھی ہے:
لاتمنعوا اماء اللہ مساجد اللہ کہ اللہ تعالےٰ کی بندیوں کو مسجد میں آنے سے نہ روکو۔

اسلاف متقدمین ومتاخرین نے ان شواہد ہی سے یہ استناد فرمایا ہے کہ جب عورت مسجد میں پانچ وقتہ نماز با جماعت کی ادائیگی کے علاوہ جمعہ وعیدین کے لیئے بھی جاسکتی ہیں تو پھر زیارت قبور صالحین کے لیئے بھی انہیں جانے کی اجازت حاصل ہونی چاہیئے اور قبور صالحین سے استفادہ برکت سے ان کیلئے کوئی امر مانع نہیں ہونا چاہیئے۔ بالفاظِ سہل انہیں مزارات پر جانے کی رخصت ہونی چاہیئے۔ مگر اعلیحضرت مولانا احمد رضا خان فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے مزارات پر عورتوں کی حاضری کو ممنوع فرمادیا ہے اور اپنے اس موقف ونظریہ کو بھی ان ہی اسلاف، صحابۂ کرام، تابعین، تبع تابعین اور محدثین وفقہاء عظّام کے اقوال وافکار اور آثار سے ثابت فرمایا ہے کہ بے شک زمانۂ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں عورتوں کے لیئے مزارات پر جانے کی رخصت تھی اور صدیقی دورِ خلافت میں بھی اس پر عمل کیا گیا۔ مگر اس دَور میں بھی ایسے شواہد ملتے ہیں کہ مفسدہ اور شر کے پھیلنے پھولنے کے پیشِ نظر بعض مواقع پر منع فرما دیا گیا ہے۔ جیساکہ جنازے میں شرکت کی نہی اور حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ

تعالیٰ عنہما کا فعل پیچھے گزر چکا ہے۔ اسی طرح حضرت ابراہیم نخعی تابعی کا اپنے اہل خانہ خواتین کی بندش سے متعلق عینی کی عبارت گزر چکی ہے۔

پھر ام المومنین بی بی عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا یہ فرمان ملاحظہ ہو جو آپؓ نے اپنے دور کی عورتوں سے متعلق فرمایا تھا جس کو صحیحین کے علاوہ ابو داؤد نے بھی اپنی سنن میں روایت کیا ہے۔ آپؓ فرماتی ہیں کہ عورتوں میں جو باتیں اس وقت پیدا ہو چکی ہیں اگر سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم ملاحظہ فرماتے تو لامحالہ آپ اسی طرح انہیں مسجد میں جانے سے روک دیتے جس طرح کہ بنی اسرائیل کی عورتوں کو منع کر دیا گیا تھا کہ وہ اپنے معابد میں داخل نہیں ہو سکتیں۔

یہ تو خیر القرون میں احکامات تھے۔ پھر تابعین کے دور میں بھی آئمہ وفقہاء نے ممانعت فرما دی اور رفتہ رفتہ اس پر عمل ہوا۔ پہلے نوجوان عورتوں کو منع کیا گیا تھا جب کہ بوڑھی عورتوں کے لیئے رخصت تھی۔ پھر بوڑھی عورتوں کو بھی منع فرما دیا گیا۔ اسی طرح پہلے یہ حکم تھا کہ عورتیں دن کو نہ جائیں۔ البتہ مغرب، عشاء اور فجر میں جا سکتی ہیں۔ پھر ان ہر سہ نمازوں کے لیئے بھی یعنی رات کی نمازوں کے لیئے بھی جانے پر پابندی لگا دی گئی۔ یہاں تک کہ تبع تابعین اور آئمہ اربعہ بجز امام شافعیؒ کے دور میں عورتوں کے لیئے حکم ممانعت عام ہو گیا۔

خود حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے جب حکم ممانعت نافذ فرمایا تو خود خواتین حضرت بی بی عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے پاس شکایت لے کر گئیں تو بی بی عائشہ صدیقہؓ نے فرمایا: فقالت عائشہ رضی اللہ عنہا "لو علم النبی صلی اللہ علیہ وسلم ما علم عمر رضی اللہ عنہ ما اذن لکن فی الخروج" یعنی جن حالات کا مشاہدہ اب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کیا ہے، اگر یہی حالات زمانۂ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم میں پیدا ہو جاتے اور آپ مشاہدہ فرماتے تو عورتوں کو خروج

الی المساجد کا کبھی حکم نہ فرماتے۔ پھر آج کے پُرفتن دَور میں عورتوں کی حد درجہ آزادی و بے راہ روی، فرینڈ شپ، گپ شپ، بے پردگی وغیرہ شر کی نشر و اشاعت میں اہم کردار ادا کر رہی ہے۔ حتٰی کہ خیر کی محفلوں میں بھی اور حصولِ برکت کی جگہوں پر بھی ان کے مفاسد اظہر من الشمس ہیں۔ ان مفاسد سے مطلع ہو کر آئمہ و فقہاء کرام نے زیارتِ قبور اور حصولِ فیض کے لیئے خروج نساء کے مسئلے پر غور کیا تو وہ اس نتیجے پر پہنچے کہ اس سے حصولِ خیر و برکت اور کسبِ فیض تو کم ہے لیکن اس سے مفاسد بہت زیادہ بڑھ گئے ہیں۔ تو شریعتِ اسلامیہ کے قاعدہ کلیہ "سلبِ مفسدہ کو جلبِ مصلحت" پر تقدم حاصل ہے۔ نیز: درع المفاسد اھم من جلب المصالح "کہ فساد کے اسباب کو دُور کرنا اچھائی کے اسباب لانے سے بہتر و اہم ہے"۔ کے مطابق عورتوں پر پابندی لگا دی کہ وہ زیارتِ قبور اور اس سے حصولِ برکت یا نماز باجماعت نیز جمعہ و عیدین کے لیئے گھر سے نہ نکلیں اور زمانۂ خیر میں بھی اسی پر عمل کیا گیا تھا۔ مساجد میں نماز باجماعت ادا کرنے سے انہیں روک دیا گیا تھا۔ جب زمانۂ خیر میں اس پر عمل ہو چکا ہے تو آج کے زمانۂ شر میں بفرمانِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم لا یاتی عام الا والذی بعدہ شر منہ "بعد میں آنے والا ہر سال پہلے سے بُرا ہو گا۔" کے مصداق عورتوں کے لیئے مسجد میں جانا یا اکتسابِ فیض کے لیئے صالحین کی قبور پر جانا یا محض زیارتِ قبور کیلیئے جانا کس طرح جائز ہو سکتا ہے؟ حالانکہ زیارتِ قبور فعل مباح ہے اور عیدین میں شرکت تاکیدِ نبوی تھی۔ جب تاکیدی امر پر عمل روک دیا گیا ہے تو عملِ مباح کے لیئے خروجِ نساء کے لیئے کس طرح اجازت دی جا سکتی ہے۔

# حرفِ آغاز

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ
نَحۡمَدُهٗ وَنُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِهِ الۡکَرِیۡمِ

امام احمد رضا علیہ الرحمۃ کا ہندوستان ہی نہیں بلکہ عالم اسلام کی ان عظیم ہستیوں میں شمار ہوتا ہے جن کا ورودِ مسعود تاریخ کے اس حصہ میں ہوتا ہے جب کہ تمام اطراف وجوانب سے متحرک ہائے اسلام کو باطل قوتیں نیست و نابود کرنے کی ناکام کوشش کرتی ہیں اور اہل اسلام کو قسم قسم کے سبز باغ دکھا کر باطل کے دام میں پھنسا کر اتباعِ شیاطین پر لا کھڑا کرنے کے لیے ہمہ تن گامزن رہتی ہیں۔ ایسے وقت میں ہزارہا گردش لیل و نہار لوگوں کی ان دعاؤں اور آرزوؤں میں کٹ جاتی ہیں کہ پروردگارِ عالم ایک عظیم انسان پیدا فرما جو "جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ" کا مظہر ہو۔ تب کہیں جا کر ایسی شخصیت لوگوں کے سامنے نمایاں ہوتی ہے جو دین و دنیا کے وہ کام جو عام لوگ صدیوں میں نہیں کر پاتے، تھوڑی مدت میں کر جاتی ہیں۔ اور دنیا اس کے کارنامے دیکھ کر انگشت بدنداں اور متحیّر رہ جاتی ہے اور یہ کہنے پر مجبور ہو جاتی ہے کہ اس کے پیچھے کوئی خدائی طاقت ضرور کارفرما ہے جو اس سے اتنے کام انجام دلاتی ہے۔ پھر ایسی شخصیت کو آخر کار دنیا "مجددِ دین و ملت" کہنے پر مجبور ہو جاتی ہے۔

میری گفتگو موجودہ صدی کے "مجددِ اعظم امام احمد رضا علیہ الرحمۃ والرضوان" کے بارے میں ہے۔ جن کے بے شمار کارنامے اور تصنیفاتِ کثیرہ سے

اوراق بھرے پڑے ہیں۔ وقت کا یہ بہت بڑا سانحہ ہے کہ آج مسلمان اس مجدّد کی بچاس علوم و فنون پر لکھی ہوئی کتابوں کی اشاعت تو درکنار کتنی کتبِ نادرہ محفوظ بھی نہ رکھ سکے۔ اگرچہ اشاعتی کام معمولی نہیں۔ اس میں ہزارہا دقتیں سامنے آتی ہیں۔ سینکڑوں وسائل تلاش کرنے پڑتے ہیں۔ ساتھ ہی مال و دولت کی فراوانی بھی چاہیئے۔ اس لیے یہ کام اہلِ دُول کا تھا۔ مگر اسلام کی طرف سے ان کی توجہ زیادہ تر ہٹ جانے کی وجہ سے غریب مسلمانوں ہی نے یہ بیڑہ اٹھایا۔ ہاں! اس موضوع پر "المجمع الاسلامی" کا ذکر بے جا نہ ہوگا جس نے اپنی دادِ آفریں کاوشوں کا ثبوت دیا اور اسی اکیڈمی کی تحریک اور کارناموں کو دیکھ کر ہمارے مدرسہ فیض العلوم کے طلبہ میں بھی اشاعتی خدمات کا جوش و جذبہ پیدا ہوا۔ مگر اتنا بڑا کام ان کے بس کا نہیں تھا۔ مگر استاذِ گرامی حضرت مولانا محمد احمد صاحب مصباحی دامت برکاتہم کا بہت بڑا احسان ہے جنہوں نے اس مقصد کی تکمیل پر انہیں ڈھارس بندھائی اور اعلیحضرت کی کتاب "جمل النور فی نهی النّساء عن زیارة القبور" جسے آج عام لوگوں کو پڑھنے میں دشواریوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے، اس میں عربی مضامین کے ترجمہ کے ساتھ ہی ضروری جگہوں پر حاشیہ سے مزیّن کر کے اس کتاب کی قدر و قیمت دوبالا کر دی۔ نیز ہم جملہ مدرسین و اساتذہ کے شکر گزار ہیں جنہوں نے اپنے مفید مشوروں اور مالی تعاون سے ہمارے ہاتھوں کو مضبوط فرمایا۔

اب اخیر میں اس کتاب سے استفادہ کرنے والے تمام حضرات سے اپیل ہے کہ اپنی مخصوص دعاؤں میں مجلس اشاعت طلبۂ فیض العلوم کو نہ بھولیں اور ان کی ترقئ درجات کی دعائیں کرتے رہیں۔ والسّلام:

**احمد القادری بھیروی** (متعلم مدرسہ فیض العلوم۔ محمد آباد گوہنہ)

اعظم گڑھ۔ مورخہ ۸ رجب ۱۴۰۰ھ مطابق ۲۲ مئی ۸۰ء شنبہ۔

# جمل النور فی نہی النساء عن زیارۃ القبور ۱۳۳۹ھ

## نور کے جملے عورتوں کو زیارت قبور سے روکنے کے بارے میں

۱۳ ۳۹

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم ؕ

## مسئلہ

مولوی حکیم عبدالرحیم صاحب، مدرس اول۔ مدرسہ قادریہ احمد آباد۔ گجرات

محلہ جمال پور۔ ۲۰ صفر ۱۳۳۹ھ

مولانا موصوف نے ایک تحریر بھیجی جس میں بحر الرائق وتصحیح المسائل مولانا فضل رسول صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے حوالہ سے عورتوں کے لئے زیارۃ قبور کو جانے کی اجازت پر زور دیا گیا تھا۔ ان کو یہ جواب بھیجا گیا۔

# عورتوں کے لیئے زیارتِ قبور کی ممانعت

الجواب:—

مولانا المکرم مولوی حکیم عبدالرحیم صاحب زیدکرمکم

السّلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ‌،!

آپ کی دو رجسٹریاں آئیں۔ تین مہینے سے زائد ہوئے کہ میری آنکھ اچھی نہیں تھی۔ میری رائے اس مسئلہ میں خلاف پر ہے۔ مدت ہوئی اُس بارے میں میرا فتویٰ تحفہ حنفیہ میں چھپ چکا۔ میں اس رخصت کو جو بحرالرائق میں لکھی ہے مان کر نظر بحالاتِ نساءِ سوائے حاضری روضۂ انور کہ واجب یا قریب بواجب ہے۔ مزاراتِ اولیا یا دیگر قبور کی زیارت کو عورتوں کا جانا باتباع غنیہ علامہ محقق ابراہیم حلبی ہرگز پسند نہیں کرتا۔ خصوصاً اس طوفانِ بدتمیزی رقص ومزامیر وسرود میں جو آجکل جہال نے اعراسِ طیبہ میں برپا کر رکھا ہے۔ اس کی شرکت تو میں عوامِ رجال کو بھی پسند نہیں رکھتا نہ کہ وہ جن کو انجشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی حُدی خوانی بالحانِ خوش پر عورتوں کے سامنے ممانعت فرما کر انہیں نازک شیشیاں فرمایا۔ والسّلام۔

مولوی صاحب نے دوبارہ رجسٹری بھیجی۔ جس پر یہ جواب ارسال ہوا۔

مسئلہ: از احمد آباد۔ گجرات۔ محلہ جمال پور۔ مرسلہ مولوی حکیم عبدالرحیم صاحب۔ ۱۳۔ ربیع الاول ۱۳۳۹ھ۔

مخدومی مکرمی معظمی جناب مولانا صاحب دام مجبتکم۔

بعد سلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ‌، کے واضح رائے عالی ہو کہ محبت نامہ موصول ہوا۔ فتویٰ کو آپ کے دیکھا حضرت مولانا اب مجھے آپ اس مسئلہ میں سمجھائیے کہ مسجد نبوی میں تین سو مرد اور ایک سو ستر عورتیں تھیں۔ یہ منافقین آخری صف میں کھڑے

ہوئے تھے۔ اور عورتوں کو جھانکتے تھے۔ نماز فجر و عشاء میں عورتیں توجہ انوار حقیقت محمدی و حقیقت قرآن کیلئے حاضر ہوتی تھیں تو منافقین کی نالائق حرکت کا انتظام خدائے تعالیٰ اور قرآنِ عظیم نے یہ نہ کیا کہ منافقین اور فیض لینے والی عورتوں کو یہ حکم دیا ہوتا کہ دونوں مسجد نبوی میں جمع نہ ہوں اور فیض رسانی عورتوں کی اس بہانے سے بند نہ ہوئی بلکہ انتظام فیض رسانی یہ ہوا کہ لَقَدْ عَلِمْنَا الْمُسْتَقْدِمِيْنَ مِنْكُمْ وَ لَقَدْ عَلِمْنَا الْمُسْتَاْخِرِيْنَ وَاِنَّ رَبَّكَ هُوَ يَحْشُرُهُمْ اِنَّهٗ حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ ۵ اور انتظام حضرت نبی علیہ الصلوٰۃ والسّلام نے یہ کیا خیر الصفوف الرّجال اوّلها وشرها آخرها وخير الصفوف النساء آخرها وشرها اولها۔ مسجد میں عورتوں کی نماز بند ہوئی۔ اس کو بند ہ مانتا ہے فیض حقیقت محمدی و حقیقت قرآن لینے کو با پردہ پانچ دس عورتیں جمع ہو کر مرشد کے مکان پر جاویں اور مرشد طریقت مرتعش اور شیخ ذاتی پردہ میں بٹھا کر ان کو توجہ حقیقت محمدی اور حقیقت قرآن کی دیوے۔ اس پر حکم حرمت لگانا غلط اور فیض محمدی کا مقابلہ اور ہورد یریدون ان يطفئوا نور الله بافواههم بنانا ہے۔ شیخ طریقت تو اِنَّا عَرَضْنَا الْاَمَانَةَ .... الآیۃ میں جو امانت ہے اس کو ذاکرات کے سینہ میں با پردہ بٹھا کر توجہ دے کر جماتا ہے۔ اور یہ اس امانت کی جڑ اکھیڑتا ہے۔ یہ فیض جڑ اکھاڑنے والے کو بے وقار کر کے اکھیڑ دیوے گا۔

محمدی المشرب سنت حضرت نبی علیہ الصلوٰۃ والسّلام پر عمل کرتا ہے۔ حضرت نبی علیہ الصلوٰۃ والسّلام نے عورتوں کو توجہ دی۔ اوّل مرید کر کے یہ بھی عورتوں کو مرید کر کے توجہ دیتا ہے۔ طریقہ عالیہ قادریہ کی توجہ کلمہ طیّبہ کے ذکر کی ہوگی۔ اب عورتوں کو پردہ میں بٹھا کر ذکر کلمہ طیّبہ کی بتائی جاوے گی ضرب اِلَّا اللّٰہ قلب پر مارنا سکھایا جاوے گا۔ پردہ میں عورت خلیفہ مرشد طریقت کی بیٹھ کر ذکر کلمہ طیب کی سکھاتا ہے اور مرشدِ طریقت اونچ نیچ سمجھاتے ہیں۔ یہاں خلوت اجنبیہ کا

حکم نہیں لگتا۔ یہ جلوت ہے۔ جلوت میں فیض رسانی طریقۂ عالیہ قادریہ کی ہوتی ہے اور اسی طرح اس مجالس میں طریقہ نقشبندیہ مجددیہ کی توجہ بھی عورتوں کو دی جاتی ہے بریلی میں حاضری کا کئی بار موقع ہوا ہے۔ وہاں یہ عمل دیکھنے میں نہیں آیا۔ نہ وہاں سنا ہے کہ کوئی مشائخ یہ کرتے ہیں۔ ہمارے یہاں ڈولی میانہ بمشکل سے ملتی ہے۔ غرباء و مساکین میں قدرت ان سواریوں میں بیٹھنے کی نہیں اور نہ قرآنِ عظیم نے ڈولی و میانہ کا حکم دیا ہے یُدْنِیْنَ عَلَیْهِنَّ مِنْ جَلَابِیْبِهِنَّ اور قُلْ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ یَغُضُّوْا مِنْ اَبْصَارِهِمْ۔ وَقُلْ لِّلْمُؤْمِنٰتِ یَغْضُضْنَ مِنْ اَبْصَارِهِنَّ اور وَلْیَضْرِبْنَ بِخُمُرِهِنَّ عَلٰی جُیُوْبِهِنَّ۔ اس پردہ پر احمد آباد کی ذاکرات کا عمل ہے۔

عمدۃ القاری شرح بخاری ج ۴ ص ۷۸ حاصل الکلام من هذا کله ان زیارۃ القبور مکروهة للنساء بل حرام فی هذا الزمان لاسیما نساء مصر، لان خروجهن علی وجه الفساد والفتنة وانما رخصت الزیارۃ لتذکر امر الآخرۃ وللاعتبار بمن مضی وللتزهد فی الدنیا۔

یہ حکم مصر کی بغایا مغنیہ دلالہ کا ہے۔ اس حکم کو نیک بخت عورتوں پر لگانا غلط ہے لو ادرك رسول الله صلی الله علیه وسلم ما احدثت النساء کی شرح عمدۃ القاری ج ۳ ص ۳۰ میں ہے۔ بعضهن یغنین باصوات عالیة مطربة ومنهن صنف بغایا۔

احمد آباد میں تین کوس درگاہ حضرت گنج احمد رحمۃ اللہ تعالیٰ کی ہے بمکان بہت پرفضا ہے اور تالاب سنگین ہے۔ وہاں دھینے کی قوم اور لکڑی بیچنے والی قوم کی عورتیں لہنگا ساڑھی پہن کر جاتی ہیں اور گربے گاتی ہیں اور ان کی قوم کی ضیافتیں ہوتی ہیں۔ اس میں وہ عورتیں گربے گاتی ہیں۔ حلقہ عورتوں کا بن جاتا ہے

اور تالی بجاتی ہیں اور بھرتی جاتی ہیں۔ رنڈیوں کی طرح گیت گاتی ہیں۔ ان پر بل حرام فی ھذا الزمان لاسیما نساء مصر کا حکم برابر عمدہ طور پر چسپاں ہے اور غنیۃ المستملی کے صفحہ ۵۹۵ میں وان یکون فی زماننا التحریم لما فی خروجھن من الفساد۔ آہ۔ اور جو عورتیں قوالی رنڈیوں کی اور قوالی مردوں کی سننے جاتی ہیں۔ ان کو زیارۃ القبور کو جانا حرام ہے۔

ان کے حرام ہونے سے ذاکرات اور فیض لینے جانیوالی عورتوں کو کیا نقصان اگر یہ ایسی عورت ہزاروں میں ایک ہو۔ دس ہزار آدمیوں نے کتے اور خنزیر کے گوشت کی بریانی پکائی ہے اور ایک نے بکری کے گوشت کی بریانی پکائی۔ دونوں بریانیوں پر حکم حرمت اور حکم حلت غلط۔ اور کتے کی بریانی پر حکم حرمت اور بکری کی بریانی پر حکم حلت صحیح دونوں کا حکم جدا مفتی کو بیان کرنا پڑے گا۔ اَفَمَنۡ كَانَ مُؤۡمِنًا كَمَنۡ كَانَ فَاسِقًا لَا يَسۡتَوٗنَ۔ اَمۡ نَجۡعَلُ الۡمُتَّقِيۡنَ كَالۡفُجَّارِ۔

اساف اور نائلہ نے جاہلیت میں زنا کیا اور قدرتِ الٰہیہ نے دونوں کو مسخ کر دیا۔ ایسے متبرک مکان میں دونوں نے خباثت کی یا کوئی سفر حرمین طیبین میں خبیث عمل میں پیش آوے تو کیا اس خبیث کی خباثت کو دیکھ کر اور اسی سے استناد کر کے عورتوں کے حج و زیارتِ حضرت نبی علیہ الصلوٰۃ والسّلام کے عدم جواز کا فتویٰ جاری کر دیا جائے گا۔ ہرگز نہیں۔

حضرت خواجہ معین الدین چشتی کے مزارِ مقدس میں غربی دیوار میں کلامِ مجید لکھا ہے۔ اس دیوار کے پیچھے عورتیں بیٹھ کر توجہ لیتی ہیں۔ ذکر فکر مراقبہ کرتی ہیں۔ برقع اوڑھ کر آتی ہیں۔ اختلاط مردوں اور عورتوں کا یہاں بالکل نہیں۔ اب یہ عورتیں نور اللہ دل میں بھرنے حاضر ہوتی ہیں۔ یہ فیض رسانی حقیقتِ محمدی کی عورتوں کو خواجہ غریب نواز قدس سرہٗ العزیز کرتے ہیں اور اس فیض میں وہ قوت ہے کہ لاکھوں کوسوں سے فیض لینے والیوں کو آپؒ بلا لیتے ہیں۔ یہ جگہ مقامِ قوالی سے دور

ہے اور نمازِ فجر سے اشراق تک اور مغرب اور عشاء کے بیچ میں اس پردے والے مکان میں عورتیں جمع ہو کر فیض لیتی ہیں اور اس وقت نقصان قوالی کا بالکل نہیں اور یہ عورتیں نیک بخت پردہ نشین برقع اوڑھ کر آنے والی ہیں۔ آپ نے اسکو آنکھوں سے نہیں دیکھا اور میں نے اس کو آنکھوں سے دیکھا ہے۔ بندہ اس کو شہادت کے طور پہ بیان کر سکتا ہے اور آپ کو آنکھوں سے دکھا کر تسلی کر سکتا ہے۔ اب ان عورتوں پر حکم حرمت لگانا غلط ہے۔

سرخیز قصبہ احمد آباد میں جو عورتیں گربے گانے والیاں، فاحشات مغنیات اور رنڈیئں اور باپردہ سوا لاکھ کلمہ طیب کا ختم پڑھنے والی، ذکرِ خفی، مراقبہ، فیضِ حقیقت محمدی لینے والی ذاکرات پر رنڈیوں کا حکم لگا کر دونوں کو ایک پھانسی میں لٹکا دینا غلط ہے۔

حقوقِ اولیاء و خیر خواہی اولیاء و خیر خواہی سید الاولین والآخرین صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم یہ نہیں "الدین النصیحۃ للہ ولرسولہ و للمؤمنین" یہ کہاں ہوئی۔ اولیاء فیض حقیقت محمدی کا دینے کو ذاکرات کو بلاتے ہیں۔ وہ باپردہ اور شریعت کے احکام کو سر پہ رکھ کر حاضر ہوتی ہیں اور مفتی ان پر حکم عدم جواز لگا دیں۔ اس صورت میں فیض حقیقت کو روکتا ہے۔ اس کا نام دوستی حضرت نبی علیہ الصلوٰۃ والسّلام نہیں۔ ہم آپ سے چھوٹے اور آپ کے اقدام کو اپنے سروں پر رکھنے والے ہیں۔ مگر آپ کا قدم صراطِ مستقیم سے پھسل گیا تو عرض کرنا چاہیئے۔ ہُدہُد دو پیسے کی چڑیا حضرت سلیمان علیہ الصلوٰۃ والسّلام کی خدمت میں عرض کرتا ہے۔ اَحَطْتُ بِمَا لَمْ تُحِطْ بِهٖ وَجِئْتُكَ مِنْ سَبَاٍ بِنَبَاٍ يَّقِيْنٍ ۝

اوّل تو ایک مدت سے آنکھیں آپ کی درد میں مبتلا ہیں اور ہاتھ بڑوں بڑوں سے ملا یا ہے۔ طبیعت پریشان ہے۔ یہ قلم اس وقت ہیرا نہ سمجھیئے۔ آپ کے ہم غلام ہیں تو دست بستہ عرض کرتے ہیں۔ اس کو آپ بغاوت نہ سمجھیں۔

حضرت عائشہ صدیقہؓ کو زیارت قبور کے وقت سلام کرنا حضرت نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بتایا۔ مشکوٰۃ شریف، مسلم شریف، نسائی ج ۱ ص۲۸۵ میں ہے۔ ایں دلالت دارد بر جواز زیارت مرنساء را۔ امام نووی شرح مسلم کی ج ۱ ص۳۱۴ میں فرماتے ہیں فیہ دلیل لمن جوز للنساء زیارۃ القبور الخ فتح الباری پارہ ۵ مطبع انصاری دہلی ص۶۶۲ میں ہے۔ اختلف فی النساء فقیل دخلن فی عموم الاذن وھو قول الاکثر ومحلہ اذا امنت الفتنۃ۔

اب تطبیق سمجھ لیجئے کہ گریہ گانے والی، قوالی سننے والی عورتوں کے لئے زیارت قبور اولیاء کو جانا حرام اور فیض الٰہی لینے والی عورتوں کو با پردہ شریعت کے احکام کو بجالا کر کرنا جائز۔

میں نے مسئلہ اس طرح مشرح بیان کیا ہے۔ اس کو آپ صحیح سمجھتے ہیں یا میری سمجھ میں کوئی غلطی ہے مجھے سمجھائیے۔ آپ میرے مربّی اور قبلہ و کعبۂ حاجات ہیں۔ خدائے تعالیٰ آپ کو صحت کلیہ عاجلہ عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ رقم حکیم عبدالرحیم عفی عنہٗ

(مدرس اوّل مدرسہ قادریہ احمد آباد۔ گجرات۔ دکن جمال پور۔ مسجد کانچ)

مورخہ ۱۵ ربیع الاوّل شریف۔ اور مصطفےٰ میاں کو پاس بٹھا کر اس کا جواب ان سے لکھوا کر میری تسلّی کر دیجئے۔ میں غلط سمجھا ہوں تو صحیح سمجھائیے اور وہ فتویٰ جو تحفہ حنفیہ میں عدم جوازِ زیارت قبورِ نساء کے بارے میں ہے اس کی نقل بھی کروا کر روانہ فرمائیے۔ اس کے دلائل سے بھی واقف ہونا بندہ چاہتا ہے۔

## الجواب:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط نحمدہٗ و نصلّی علیٰ رسولہ الکریم ط

مولانا المکرم اکرمکم و علیکم السّلام و رحمۃ اللہ و برکاتہ! آپ کی رجسٹری ۱۵، ربیع الآخر شریف کو آئی۔ میں ۱۲، ربیع الاوّل شریف کی مجلس پڑھ کر شام ہی سے ایسا علیل ہوا کہ کبھی نہ ہوا تھا۔ میں نے وصیت نامہ بھی لکھوا دیا تھا۔ آج تک یہ حالت

ہے کہ دروازے سے متصل مسجد ہے۔ چار آدمی کرسی پر بٹھا کر مسجد لیجاتے اور لاتے ہیں۔[1]
میرے نزدیک اول وہی دو حرف کہ گذارش ہوئے، کافی تھے۔ اب قدرے تفصیل کروں۔

# قدیم علماء کی طرف سے عورتوں کیلئے زیارت قبور کی ممانعت

پہلے گذارش کر چکا کہ عبارات رخصت میری نظر میں ہیں[2] مگر نظر بحال زمانہ میرے، نہ میرے بلکہ اکابر متقدمین[3] کے نزدیک سبیل ممانعت ہی ہے اور اسی کو اہل احتیاط نے

---

[1] اس عبارت سے جہاں یہ ظاہر ہوا کہ حضرت سخت بیمار تھے وہیں یہ بھی پتہ چلا کہ ایسی سخت علالت میں بھی جماعت چھوڑ کر گھر میں تنہا نماز پڑھ لینا گوارا نہ تھا۔ جب کہ اتنی شدید علالت بلاشبہ ترک جماعت کے لیئے عذر ہے۔ ایک مرتبہ استاذ محترم حضور حافظ ملت مولانا شاہ عبد العزیز صاحب مراد آبادی علیہ الرحمۃ (۱۳۱۲ھ/۱۳۹۶ھ) بانی الجامعۃ الاشرفیہ مبارکپور نے اعلیحضرت کی اسی بیماری کا حال بیان کیا کہ "ایک بار مسجد لیجانے والا کوئی نہ تھا۔ جماعت کا وقت ہوگیا۔ طبیعت پریشان، ناچار خود ہی کسی طرح گھسٹتے ہوئے حاضر مسجد ہوئے اور باجماعت نماز ادا کی" آج صحت و طاقت اور تمام تر سہولت کے باوجود ترک نماز اور ترک جماعت کے ماحول میں یہ واقعہ ایک عظیم درس عبرت ہے۔ واللہ الھادی والموفق۔ ۱۲م

[2] اس جملے سے فاضل بریلوی کے فتویٰ کی اہمیت معلوم ہوتی ہے۔ ایسا نہیں کہ ان کی نظر میں صرف ممانعت والی عبارتیں تھیں۔ جن عبارتوں سے عورتوں کے لیئے زیارت قبور کی اجازت کا استنباط یا ثبوت ہو سکتا ہے وہ بھی سامنے ہیں اور جن دلائل سے ناجائز ہونا ثابت ہوتا ہے وہ بھی سامنے ہیں۔

سب پیش نظر رکھتے ہوئے اکابر علماء کی طرح خود بھی ممانعت ہی کا فیصلہ کیا اور اسے بھی واضح فرمایا کہ آخر عورتوں کے لیئے زیارت قبور کو جانا کیوں جائز نہیں؟

مولیٰ تعالیٰ ہمیں شریعت کی روشنی میں سوچنے سمجھنے اور عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ ۱۲م

[3] پہلے کے بڑے بڑے علماء۔ ۱۲

احتیاط فرمایا۔ آپ خود فرماتے ہیں کہ منافقین کے باعث عورتوں کو مسجد کریم میں حاضری سے اللہ عزوجل وعلا و رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ممانعت فرمائی۔ بلکہ منافقوں کو تہدید و ترہیب اور مردوں کو تقدم، عورتوں کو تأخر کی ترغیب فرمائی۔

## حضور اکرم کی طرف سے عورتوں کو نمازِ عید پڑھنے کا حکم

اور میں اتنا اور زائد کرتا ہوں کہ صرف یہی نہیں بلکہ نساء کو حضور نے عیدین کی سخت تاکید فرمائی۔ یہاں تک حکم فرمایا کہ برکتِ جماعت و دعاء مسلمین لینے کو حیض والیاں بھی نکلیں مصلے سے الگ بیٹھیں، پردہ نشین کنواریاں بھی جائیں جس کے پاس چادر نہ ہو ساتھ والی اسے اپنی چادر میں لے لے۔

صحیحین میں ام عطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ہے:

اُمِرْنَا اَنْ نُخْرِجَ الْحُيَّضَ يَوْمَ الْعِيْدَيْنِ وَذَوَاتِ الْخُدُوْرِ فَيَشْهَدْنَ جَمَاعَةَ الْمُسْلِمِيْنَ وَدَعْوَتَهُمْ وَتَعْتَزِلُ الْحُيَّضُ عَنْ مُصَلَّاهُنَّ قَالَتِ امْرَأَةٌ يَارَسُوْلَ اللّٰهِ اِحْدَانَا لَيْسَ لَهَا جِلْبَابٌ قَالَ لِتُلْبِسْهَا صَاحِبَتُهَا مِنْ جِلْبَابِهَا

ہمیں حکم دیا گیا کہ ہم حیض والیوں کو عیدین کے دن نکالیں اور پردہ والیوں کو، تو وہ مسلمانوں کی جماعت اور ان کی دعا میں شریک ہوں اور حیض والیاں انکی نماز گاہ سے کنارے رہیں۔ ایک عورت نے عرض کیا "یارسول اللہ! ہم میں کوئی ایسی بھی ہے جس کے پاس (پردہ کرنے کیلئے) چادر نہیں۔ فرمایا" اس کے ساتھ والی اس کو اپنی چادر سے ایک حصہ اوڑھا دے۔

(مترجم)

---

ڈر خوف اور ڈرتا تا ... آگے ہو! ۳ ... پیچھے رہنا

## حضور اکرمؐ کا حکم کہ عورتوں کو مسجد سے نہ روکو!

اور یہ صرف عیدین میں امر ہی نہیں بلکہ مساجد سے عورتوں کو روکنے سے مطلقاً نہی بھی ارشاد ہوئی کہ اللہ کی باندیوں کو اللہ کی مسجدوں سے نہ روکو مسند امام احمد و صحیح مسلم شریف میں ہے۔ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| لَا تَمْنَعُوْا اِمَآءَ اللّٰہِ مَسَاجِدَ اللّٰہِ ط | اللہ کی بندیوں کو اللہ کی مسجدوں سے نہ روکو! (مترجم) |

یہ حدیث صحیح بخاری کتاب الجمعہ میں بھی ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا امر وجوب کے لیے ہے اور نہی تحریم کے لیے اور فیض و برکت لینے کا فائدہ خود حدیث میں ارشاد ہوا۔ بایں ہمہ آپ ہی لکھتے ہیں کہ مسجد میں عورتوں کی نماز بند ہوئی اس کو بندہ مانتا ہے۔

## محفلِ وعظ اور جماعت میں عورتوں کی شرکت ناجائز ہے

درِ مختار کی عبارت آپ سے مخفی نہ ہوگی کہ:

| | |
|---|---|
| اَنَّہٗ لَمْ یُصَرِّحْ فِیْہِ بِاِسْمِ الصَّحَابِیِّ فَقِیْلَ عُمَرُ عُمَرَ کَمَا عِنْدَ عَبْدِ الرَّزَّاقِ وَاَحْمَدَ وَقِیْلَ عَنِ ابْنِ عُمَرَ کَمَا عِنْدَ مُسْلِمٍ وَّاَحْمَدَ وَاللّٰہُ تَعَالٰی اَعْلَمُ غَفَرَلَہٗ ۔ ۱۲ منہ | اتنی بات ہے کہ اس میں صحابی کے نام کی صراحت نہیں تو کسی نے کہا یہ حضرت عمر سے مروی ہے جیسا کہ محدث عبد الرزاق اور امام احمد کی تصنیفات میں یہ حدیث حضرت عمر سے مروی ہے اور کسی نے کہا حضرت ابن عمر سے روایت ہے۔ جیسا کہ امام مسلم اور امام احمد کے یہاں ہے |

؎ حکم ۱۲ ـ ؎ ممانعت ـ روکنا ـ ۱۲ م

"يُكْرَهُ حُضُورُهُنَّ الْجَمَاعَةَ وَلَوْ لِجُمُعَةٍ وَّعِيْدٍ وَّوَعْظٍ مُّطْلَقًا وَّلَوْ عَجُوْزًا لَيْلًا عَلَى الْمَذْهَبِ الْمُفْتٰى بِهٖ لِفَسَادِ الزَّمَانِ۔"

فسادِ زمانہ کے باعث جماعت میں عورتوں کی حاضری مطلقاً مکروہ (تحریمی وناجائز) ہے۔ اگرچہ جمعہ یا عید یا وعظ کیلئے حاضری ہو۔ اگرچہ بڑھیا کی حاضری شب ہی کو ہو۔ یہ اس مذہب کے مطابق ہے جس پر فتویٰ ہے (مترجم)

اسی طرح اور کتب معتمد دیں ہے۔ آئمہ دین نے جماعت وجمعہ وعیدین اور کتابہ وعظ کی حاضری سے بھی مطلقاً منع فرما دیا۔ اگرچہ بڑھیا ہو۔ اگرچہ رات ہو۔ وعظ سے

---

لے جلسوں اور محفلوں میں عورتوں کو دعوتِ شرکت دینے والے اس سے سبق لیں۔ اور سوچیں کہ جب نماز کے اجتماعات، اور جمعہ وعیدین سے عورتوں کو روک دیا گیا تو جلسوں میں جانے کی اجازت کیسے ہوگی؟

پھر یہ بھی دیکھنا چاہیئے کہ وہاں جا کر وہ علم وفیض کتنا حاصل کرتی ہیں؟ شاذ ونادر کچھ عورتیں ایسی ہوں گی جو بغور وعظ سنیں اور اس پر عمل کریں۔ ورنہ پچانوے بلکہ ننانوے فیصد تو گویا جلسوں کے بہانے باہم مل کر باتیں کرنے جاتی ہیں۔ عورتوں کی تربیت وتعلیم کے لیئے ہمیں بھی وہی راہ اختیار کرنی ہوگی جو ہمارے اگلے بزرگوں نے اختیار کی۔ انہیں ان کے شوہر، ماں، باپ یا دیگر نیک محارم دینی معلومات اور شرعی احکام بہم پہنچائیں۔ کچھ لوگ اپنی لڑکیوں کو ایسی تعلیم دیں کہ وہ دوسری لڑکیوں اور خواتین کو پردے اور احکامِ شریعت کی پابندی کے ساتھ بحسن وخوبی دینی احکام بتائیں اور سکھائیں۔ جس طرح ماں باپ اپنی لڑکیوں کو گھر کے کام کاج سکھانے میں پوری سختی، خیر خواہی، اہتمام اور توجہ کا مظاہرہ کرتے ہیں۔ اسی طرح دین کے معاملہ میں بھی اپنی محنت وتوجہ کا ثبوت دیں اور شروع ہی سے ان میں دینی مزاج پیدا کریں۔ دینی احکام سکھائیں (باقی اگلے صفحہ پر)

مقصود تو صرف اخذ فیض[1] وسماع امر بالمعروف ونہی عن المنکر و تصحیح عقائد و اعمال ہے کہ توجہ مشیخت[2] سے ہزار درجہ اہم و اعظم اور اس کی اصل مقدم ہے اس کا فیض بے توجہ مشیخت بھی عظیم مفید و دافع ہر ضرر شدید ہے اور یہ نہ ہو تو توجہ مشیخت کچھ مفید نہیں۔ بلکہ ضرر سے قریب، نفع سے بعید ہے۔ کیا امام اعظم و امام ابو یوسف، و امام محمد و سائر آئمہ ما بعد رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو فیض حقیقت اقدس سے روکنے والا اور معاذ اللہ معاذ اللہ يُرِيدُونَ أَنْ يُطْفِئُوا نُورَ اللَّهِ بِأَفْوَاهِهِمْ[3] میں داخل مانا جائے گا۔ حاشا یہ اطبائے قلوب ہیں۔ مصالح شرع جانتے ہیں۔

## حضرت عائشہ اور تابعین کی طرف سے عورتوں کے لیے مسجد میں آنیکی ممانعت

صحیح بخاری و صحیح مسلم و سنن و ابو داؤد میں اُم المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا ارشاد اپنے زمانہ میں تھا۔

| | |
|---|---|
| لَوْ اَدْرَكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا اَحْدَثَ | اگر نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ملاحظہ فرماتے جو باتیں عورتوں نے اب |

---

(بسلسلہ صفحہ سابق) عمل کرائیں اور ضروری کتابوں کی تعلیم دلائیں۔ تاکہ وہ بڑی ہونے کے بعد گھر کے اندر رہ کر ہی مطالعہ و مذاکرہ اور شوق و محنت سے اپنی معلومات میں اضافہ اور شریعت پر عمل کرتی رہیں۔ وَاللّٰهُ الْهَادِيْ اِلٰى سَوَآءِ السَّبِيْلِ۔ ۱۲ (م)

[1] فیض لینا۔ نیکی کا حکم اور برائی کی ممانعت سننا۔ عقیدہ و عمل صحیح کرنا۔ ۱۲ (م) [2] پیروی کرنا (۱۲)

[3] چاہتے ہیں کہ اللہ کا نور اپنے منہ (یا۔ مونہوں) سے بجھا دیں (کنز الایمان پ ۱۰ ع ۱۱۔ توبہ۔ پ ۲۸ ع ۹ صف)

| | |
|---|---|
| اَلنِّسَآءُ لَمَنَعَهُنَّ الْمَسْجِدَ كَمَا مُنِعَتْ نِسَآءُ بَنِیْ اِسْرَآئِیْلَ ۔ | پیدا کی ہیں تو ضرور انہیں مسجد سے منع فرما دیتے جیسے بنی اسرائیل کی عورتیں منع کر دی گئیں۔ |

پھر تابعین ہی کے زمانہ سے آئمہ نے[1] ممانعت شروع فرما دی۔ پہلے جوان عورتوں کو پھر بوڑھیوں کو بھی۔ پہلے دن میں۔ پھر رات کو بھی۔ یہاں تک کہ حکم ممانعت عام ہو گیا۔ کیا اُس زمانے کی عورتیں گربے والیوں کی طرح گانے ناچنے والیاں یا فاحشہ دلالہ تھیں، اب صالحات ہیں؟ یا جب فاحشات زائد تھیں، اب صالحات زیادہ ہیں؟ یا جب فیوض و برکات نہ تھے، اب ہیں؟ یا جب کم تھے اب زائد ہیں؟ حاشا بلکہ قطعاً یقیناً اب معاملہ بالعکس ہے۔ اب اگر ایک صالحہ ہے تو جب ہزار تھیں۔ جب اگر ایک فاسقہ تھی، اب ہزار ہیں۔ اب اگر ایک حصہ فیض ہے جب ہزار حصے تھا۔ رسول اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔

"لَا یَاْتِیْ عَامٌ اِلَّا وَ الَّذِیْ بَعْدَہٗ شَرٌّ مِّنْہُ"

یعنی ہر والا سال پہلے سے بُرا ہو گا۔ (مترجم)

بلکہ عنایۂ امام اکمل الدین بابرتی میں ہے کہ امیر المومنین فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عورتوں کو مسجد سے منع فرمایا۔ وہ ام المومنین حضرت صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے پاس شکایت لے گئیں۔ فرمایا اگر زمانۂ اقدس حالت یہ ہوتی، حضور عورتوں کو مسجد میں آنے کی اجازت نہ دیتے۔

## حضرت عمر فاروق کی طرف سے ممانعت

حَیْثُ قَالَ : ان کے الفاظ یہ ہیں :

---

[1] الٹا۔ پہلے کے برخلاف۔ ۱۲۔ م۔

وَلَقَدْ نَهٰى عُمَرُ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ النِّسَآءَ عَنِ الْخُرُوْجِ اِلَی الْمَسْجِدِ فَشَكَوْنَ اِلٰی عَائِشَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهَا فَقَالَتْ لَوْ عَلِمَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَا عَلِمَ عُمَرُ مَا اَذِنَ لَكُنَّ فِی الْخُرُوْجِ۔

## جوان و بوڑھی عورتوں کیلئے جماعت میں شرکت کی ممانعت

پھر فرمایا :-

فَاحْتَجَّ بِهٖ عُلَمَآءُنَا وَمَنَعُوا الشَّوَابَّ عَنِ الْخُرُوْجِ مُطْلَقًا اَمَّا الْعَجَائِزُ فَمَنَعَهُنَّ اَبُوْ حَنِیْفَةَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ عَنِ الْخُرُوْجِ فِی الظُّهْرِ وَالْعَصْرِ دُوْنَ الْفَجْرِ وَالْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ وَالْفَتْوٰی الْیَوْمَ عَلٰی كَرَاهَةِ حُضُوْرِهِنَّ فِی الصَّلٰوةِ كُلِّهَا لِظُهُوْرِ الْفَسَادِ ؕ

اس سے ہمارے علماء نے استدلال کیا اور جوان عورتوں کو نکلنے سے مطلقاً منع فرما دیا۔ رہیں بوڑھیاں تو امام ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے انہیں ظہر و عصر میں نکلنے سے منع کیا۔ فجر و مغرب اور عشاء سے نہیں۔ مگر آج فتویٰ اس پر ہے کہ بوڑھیوں کی حاضری بھی تمام نمازوں میں مکروہ ہے۔ کیونکہ اب فساد نمایاں ہے۔

(مترجم)

## حضرت عبداللہ ابن عمر نے کنکریاں مار کر عورتوں کو مسجد سے نکالا

اسی عینی جلد سوم میں آپ کی عبارتِ منقولہ سے ایک صفحہ پہلے ہے :

وَقَالَ ابْنُ مَسْعُوْدٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ اَلْمَرْاَةُ عَوْرَةٌ وَّ

یعنی حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے: عورت

اَقْرَبُ مَا تَكُوْنَ اِلَى اللّٰهِ فِىْ قَعْرِ بَيْتِهَا فَاِذَا خَرَجَتِ اسْتَشْرَفَهَا الشَّيْطَانُ، وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ رَضِىَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا يَقُوْمُ يَحْصِبُ النِّسَاءَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ يُخْرِجُهُنَّ مِنَ الْمَسْجِدِ وَكَانَ اِبْرَاهِيْمُ يَمْنَعُ نِسَاءَهُ الْجُمُعَةَ وَالْجَمَاعَةَ .

سراپا شرم کی چیز ہے۔ سب سے زیادہ اللہ عزّوجل سے قریب اپنے گھر کی تہہ میں ہوتی ہے۔ اور جب باہر نکلے تو شیطان اس پر نگاہ ڈالتا ہے۔ اور حضرت عبداللہ ابن عمرؓ جمعہ کے دن کھڑے ہو کر کنکریاں مار کر عورتوں کو مسجد سے نکالتے۔ اور امام ابراہیم نخعی تابعی استاذ الاستاذ امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنی مستورات کو جمعہ و جماعت میں نہ جانے دیتے۔

جب ان خیر کے زمانوں میں ان عظیم فیوض و برکات کے وقتوں میں عورتیں منع کر دی گئیں۔ اور کاہے سے ؟ حضورِ مساجد و شرکتِ جماعات سے۔ حالانکہ دینِ متین میں ان دونوں کی شدید تاکید ہے۔ تو کیا ان ازمنہ شرور[1] میں ان قلیل یا موہوم فیوض کے حیلے سے عورتوں کو اجازت دی جائے گی ؟ وہ بھی کاہے کی ؟ زیارتِ قبور کو جانے کی ؛ جو شرعاً مؤکدہ نہیں۔ اور خصوصاً ان میلوں ٹھیلوں میں جو خدا ناترسوں نے مزاراتِ کرام پر نکال رکھے ہیں۔ یہ کس قدر شریعتِ مطہرہ سے مناقضت[2] ہے۔

---

[1] خرابیوں۔ برائیوں کے زمانوں میں۔ ۱۲ ر

[2] باہم ایک دوسرے کے خلاف بات کرنا۔ مخالفت۔ ۱۲ ر

# خرابی کے اسباب کو دور کرنا اہم ہے

شرعِ مطہرہ کا قاعدہ ہے کہ جَلبِ مصلحت[1] پر سَلبِ مفسدہ[2] کو مقدم رکھتی ہے۔

| | |
|---|---|
| دَرْءُ الْمَفَاسِدِ أَهَمُّ مِنْ جَلْبِ الْمَصَالِحِ ؕ | خرابی کے اسباب دُور کرنا خوبی کے اسباب لانے سے اہم ہے۔(مترجم) |

جبکہ مفسدہ اس سے بہت کم تھا۔ اِس مصلحتِ عظیمہ سے آئمہ دین امام اعظم وصاحبین[3] ومَن بعدہم نے روکدیا اور عورتوں کی مسلیں نہ بنائیں کہ صالحات جائیں۔ فاسقات نہ جائیں۔ بلکہ ایک حکم عام دیا جسے آپ ایک پھانسی میں لٹکانا

---

[1] خوبی پیدا کرنے والی چیز لانا۔ خوبی کا سبب حاصل کرنا۔

[2] بُرائی کا سبب دُور کرنا۔ ۱۲۔(م)

[3] امامِ اعظم ابوحنیفہ نعمان بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ کے دو خاص شاگرد ہیں۔ جو مسلک حنفی کے امام بھی ہیں ۱۔ امام قاضی ابو یوسف یعقوب ۔۲، امام محمد بن الحسن شیبانی۔ امام محمد نے امام ابو یوسف سے بھی علم حاصل کیا ہے۔ اِس لیئے ان کے استاذ امام اعظم اور امام ابو یوسف دونوں حضرات ہیں۔ جب امام ابو یوسف اور امام محمد کو ایک ساتھ ذکر کرتے ہیں تو انہیں "صاحبَین" کہتے ہیں۔ کیونکہ یہ دونوں حضرات امام صاحب کے شاگرد ہونے کی نسبت سے آپس میں ساتھی ہیں۔ اور جب امامِ اعظم اور امام ابو یوسف کو ایک ساتھ ذکر کرتے ہیں تو "شیخین" کہتے ہیں۔ کیونکہ امام محمد کی بہ نسبت یہ دونوں حضرات شیخ اور استاذ ہیں اور جب امامِ اعظم اور امام محمد کو ایک ساتھ ذکر کرتے ہیں تو "طرفین" کہتے ہیں۔ کیونکہ یہ دونوں حضرات امام ابو یوسف کی بہ نسبت طرف ہیں۔ امام ابو یوسف درمیانی حیثیت کے

(باقی اگلے صفحہ پر)

